

رسالہ نمبر 83


شیخِ طریقت امیرِ اہلسنّت بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرت علّامہ مولانا ابو بلال

محمد الیاس عطّار قادری رضوی دامت برکاتہم العالیہ


ترمیم شدہ

# خوفناک جادوگر

اور

# خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی دیگر حکایات


- چھاگل میں تالاب 7
- عذابِ قبر سے رہائی 8
- غیب کی خبر 11
- خواجہ غریب نواز نے مُردہ زندہ کر دیا 16
- اندھے کو آنکھیں مل گئیں 19
- قتل کے ارادے سے آیا اور مسلمان ہو گیا 23
- خواجہ غریب نواز کی داتا گنج بخش کے مزار پُر انوار پر آمد 23





مکتبۃ المدینہ

دعوتِ اسلامی

SC 1286

عَلَیْہِمُ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلام سے اولیائے عِظام رَحِمَہُمُ اللّٰہُ السّلام بھی غیب کی خبریں بتا سکتے ہیں۔ چُنانچہ حضرتِ سیِّدُنا شیخ عبدالحقّ محدِّثِ دِہلوی علیہ رَحْمَۃُ اللّٰہِ القوی نے ''اَخبارُ الاخیار'' صَفْحہ نمبر 15 میں حضورِ غوثُ الاعظم علیہ رَحمَۃُ اللّٰہ الْاَکرم کا یہ ارشادِ معظَّم نقل کیا ہے: ''اگر شریعت نے میرے منہ میں لگام نہ ڈالی ہوتی تو میں تمہیں بتا دیتا کہ تم نے گھر میں کیا کھایا ہے اور کیا رکھا ہے، میں تمہارے ظاہر و باطن کو جانتا ہوں کیونکہ تم میری نظر میں آر پار نظر آنے والے شیشے کی طرح ہو۔''

حضرتِ مولیٰنا رُومی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ **مثنوی شریف** میں فرماتے ہیں:

لَوحِ محفوظ اَست پیشِ اولیاء
اَزچہ محفوظ اَست محفوظ اَز خطا

(یعنی لوحِ محفوظ اولیاءُ اللہ رحمہم اللہ تعالیٰ کے پیشِ نظر ہوتا ہے جو کہ ہر خطا سے محفوظ ہوتا ہے)

## ﴿7﴾ مُردہ زندہ کر دیا!

**اجمیر** شریف کے حاکم نے ایک بار کسی شخص کو بے گناہ سُولی پر چڑھا دیا